| نمبر شمار | نام تلبیہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | لا یُضیع اجر المحسنین | وہ نیکوکاروں کے اجر کو ضائع نہیں کرتا | ہُود |
| ۲۴ | لا یُحِبُّ اللّٰہُ الجَہرَ بِالسُّوٓءِ | بدی اور برائی کی اشاعت کو پسند نہیں کرتا | نساء |
| ۲۵ | لا یحبُّ المعتدین | حد توڑنے والوں کو پسند نہیں کرتا | بقرہ |
| ۲۶ | لا یحب من کان مختالاً فخوراً | وہ فخر کرنیوالے متکبّر کو پسند نہیں کرتا۔ | نساء |
| ۲۷ | لا یحبُّ الخَائِنِیْن | خیانت کرنیوالوں کو پسند نہیں کرتا | انفال |
| ۲۸ | لا یحبُّ کُلَّ خوّان کفور | خائن۔ ناشکرے کو پسند نہیں کرتا۔ | |
| ۲۹ | لا یُحبُّ الفَرِحِیْن | اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا | |
| ۳۰ | لا یحبُّ المُفسِدِیْن | فسادیوں کو پسند نہیں کرتا۔ | |
| ۳۱ | لا یحبُّ الکٰفِرِیْن | کافروں کو پسند نہیں کرتا | |
| ۳۲ | لا یُحِبُّ المُسرِفِیْن | فضول خرچ والوں کو پسند نہیں کرتا | |
| ۳۳ | لا یُحبُّ المُستَکبِرِیْن | تکبّر کرنیوالوں کو پسند نہیں کرتا | |
| ۳۴ | لا یُحبُّ الظّٰلِمِیْن | ظالموں کو پسند نہیں کرتا۔ | |
| ۳۵ | لا یُحبُّ کلّ کفّارٍ اثیم | ناشکر گزار اور گنہگاروں کو پسند نہیں کرتا | |
| ۳۶ | لا یخفیٰ عَلَیْہِ شیئٌ | کوئی شے بھی اللہ سے پوشیدہ نہیں | آل عمران |
| ۳۷ | لا یرضیٰ عن القوم الفاسقین | فاسق قوم سے رضامند نہیں | توبہ ع ۱ |
| ۳۸ | لا یُسئَلُ عَمَّا یَفعَلُ | اُسکے فعل کی بابت کوئی اس سے پوچھ نہیں سکتا | انبیاء ع ۲ |
| ۳۹ | لا یَستَحیِی مِنَ الحَقِّ | سچ کہنے میں کسی کا دباؤ نہیں مانتا | احزاب ع ۷ |
| ۴۰ | لا یغفر ان یُشرَکَ بِہٖ | معاف نہ کریگا کہ اسکے ساتھ شرک کیا جائے | نساء |
| ۴۱ | مَا یُمسِکُھُنَّ اِلَّا الرَّحمٰن | اللہ کے سوا کوئی اس کو نہیں تھامتا | ملک |
| ۴۲ | لا یَھدِی کَیدَ الخَائِنِیْن | خیانت والوں کی چالوں کو نہیں چلنے دیتا | یوسف |

# باب چہارم

اسماء حسنیٰ کے متعلق جسقدر لکھا جا چکا ہے اس سے ایک طالب سالک اور شائق صادق عمدہ معلومات حاصل کر سکتا ہے اور بقدر فہم و ہمت خود ذات پاک کے متعلق کافی عرفان کا ذخیرہ علمی حیثیت سے جمع کر سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ عملی حیثیت سے ہم کو ان اسماء حسنیٰ کے انوار و علوم سے فیضیاب فرمائے۔ آمین

لیکن ناظرین کو یہ ضرور معلوم کر لینا چاہیئے کہ صرف اسی قدر اسماء حسنیٰ پر اسلام نے اکتفا نہیں کیا بلکہ اس بحر ناپیدا کنار کی وسعت پر ایک عجیب پیرایہ میں لطیف اشارہ فرمایا ہے۔

عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ما قال عبدا صابہ ھم او حزن۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وابن امتك. ناصيتي بيدك ماضٍ في حكمك عدلٌ فِيْ قَضَاءُكَ اَسْئَلُكَ بِكُلِّ اِسْمٍ هُوَ لَكَ - سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ اَنْزَلْتَهٗ فِيْ كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِنْ خَلْقِكَ اَوْ اِسْتَأْثَرْتَ بِهٖ فِيْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ مربيع قلبي

"ابن مسعود کہتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر کسی بندہ کو کوئی رنج و غم ہو اور وہ دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے غم و رنج دور فرما دے گا اور غم کو خوشی سے بدل دیگا

ترجمہ دعا یہ ہے: یا اللہ میں تیرا بندہ ہوں تیرے غلام کا بیٹا تیری لونڈی کا جایا۔ میری پیشانی تیرے ہاتھ میں ہے۔ تیرا حکم مجھ پر جاری ہے۔ تیرا فیصلہ میرے لئے عین انصاف ہے۔ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیرے ہر ایک نام کے ذریعہ سے جو بھی تیرا نام ہے اور جس نام سے بھی تو نے اپنی ذات کو موسوم کیا ہے یا جس نام کو تو نے اپنی کتاب میں اتارا ہے یا جو بھی نام تو نے اپنی مخلوق

و نور صدری وَجَعَلَ حُزْنِيْ وَذَهَابَ هَمِّيْ وَغَمِّيْ اِلَّا اَذهَبَ اللّٰهُ هَمَّهٗ وَغَمَّهٗ وَاَبْدَلَهٗ مَكَانَ حَزْنِهٖ فَرَجًا۔

میں سے کسی کو سکھلایا ہے یا جو بھی نام تو نے اپنے خزانہ غیب میں محفوظ رکھا ہے کہ تو قرآن پاک کو میرے دل کی بہار میرے سینہ کا نور، میرا غم رُبا میرا اررنج وغم و درد کو دور کرنے والا بنا دے۔)

ہیثمی نے مجمع الزوائد میں لکھا ہے کہ اس حدیث کو امام احمد اور ابویعلی اور بزار نے روایت کیا ہے۔ احمد و ابویعلی کے سب راوی (ابوسلمہ جہنی) کے سوا رجال صحیح ہیں۔ ابوسلمہ کی توثیق ابن حبان نے کر دی ہے۔ ابوعوانہ نے اس حدیث کو اپنی صحیح میں روایت کیا ہے، اور حدیث کی تصحیح کر دی ہے۔ اس حدیث سے یہ معلوم ہو گیا کہ ۹۹ ناموں کا ذکر حدیث ترمذی میں صرف اس اعتبار سے ہے کہ اس قدر اسماء کا حفظ و احصاء داخلہ جنت کا سبب ہے

ہاں حدیث بالا پر مکرر غور کرو کہ اَنْزَلْتَهٗ فِيْ كِتَابِكَ میں جملہ کتب سماویہ بھی آ جاتی ہیں کیونکہ حدیث میں لفظ کتاب بطور جنس مستعمل ہوا ہے لہٰذا حدیث بالا اُن اسماء کو بھی گھیر لیتی ہے جو عربی کے سوا کسی اور زبان میں کسی رسول و نبی کو بتائے گئے ہیں۔

اہل کتاب کا بیان ہے کہ عبرانی میں ہمارے رب کا نام (یہوہ ۔ی، ہ، و، ہ) ہے زبور میں عموماً یہی نام مستعمل ہوا ہے۔ اُردو تراجم میں اس کو یہوداہ لکھا گیا ہے۔

شاہ ولی اللہ صاحب نے مخاص (دردزہ) کا عمل قول الجمیل میں تحریر فرمایا ہے۔ جس کے آخر میں اِهْيًا اِشْرَاهِيا بھی دو کلمے آتے ہیں۔ پھر تفسیر درمنثور کے حوالہ سے اعمش کا قول نقل کیا ہے کہ یہ ہر دو کلمے موسیٰ علیہ السلام کی دعاؤں میں وارد ہوئے ہیں اور ان کے معنی ہیں "اے زندہ ہر شے سے پہلے اے زندہ ہر شے کے بعد۔

ہمارے علماء نے جبرئیل۔ میکائیل اسرائیل کے معانی بیان کرتے ہوئے تحریر کیا ہے کہ: "ایل" عبرانی میں اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔ انجیل متی میں حضرت مسیح کا یہ فقرہ اب تک بطور اصل مقولہ کے محفوظ ہے۔

"ایلی ایلی لما سبقتانی"۔

جس کا عربی ترجمہ ان الفاظ میں ہوسکتا ہے۔

الٰھی الٰھی لم سبقتنی : یعنی اے اللہ، اے اللہ تونے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟

فارسی زبان والے عموماً لفظ خدا کو بطور اسم الٰہی استعمال کرتے ہیں اور اس کے معنی خود آئندہ بتلا کر شرح یہ کیا کرتے ہیں۔ خدا وہ ہے جس نے خود بخود ظہور فرمایا ہے۔ اس سے آگے بڑھ کر خداوند کو بمعنی خدا استعمال کرتے ہیں۔ حالانکہ "وند" حرف تشبیہ ہے اور اس کے معنی تمثیل خدا ہیں۔

شاعروں نے اور ترقی کی تو اُمرا و سلاطین کو خداوند کہنے لگے۔ اسی طرح لفظ "خدایگان" بنالیا گیا۔ اس کے معنی بھی مثیل خدا ہیں۔ عیسائیوں نے اسی لئے لفظ خداوند کو مسیح کے لئے خاص کرلیا ہے۔

زرتشتی مذہب والے یزدان کو بطور اسم الٰہی استعمال کرتے ہیں مگر اس کے بالمقابل لفظ "اہرمن" بھی ان کے ہاں موجود ہے۔ لہٰذا یزدان کے معنی خالق خیر اور اہرمن کے معنی خالق شر سمجھتے ہیں۔ لفظ ایزد وہی یزدان ہے۔ دراصل ان الفاظ میں دو خالقوں کے وجود کا عقیدہ پنہاں ہے۔

زرتشت سے پیشتر ایرج نژاد لوگ غالباً لفظ "ہُرمز" کو بطور اسم الٰہی استعمال کرتے تھے۔ مگر متاخرین میں تو یہ نام ایسا عام ہے کہ پلسیوں یادشاہوں اور اہل حکومت کا یہی نام پایا جاتا ہے۔

ہندوستان میں نارائن بطور اسم الٰہی مروج ہے۔ مگر اس کا ترجمہ پانی پر سونے والا کیا جاتا ہے اور اس لئے صفت الٰہی نہیں بن سکتا۔

زیادہ محقق لوگ "ایشر" کو اسم الٰہی کہتے ہیں۔ مگر بہت پنڈت پرم ایشر (پرمیشر) اس کا نام بتاتے ہیں۔ پرم علامت افعل التفضیل ہے۔ جو اسے صفت ربانی بنانے کے لئے بڑھا دی گئی ہے۔ اس لئے تامل ہوتا ہے کہ کیا خود "ایشر" اسم ذات تھا۔

آریہ لوگ لفظ "اوم" کو بطور اسم ذات بتاتے ہیں۔ مگر سناتن والوں کا یہ اعتراض نہایت سنگین ہے کہ لفظ "اوم" خود وید کے اندر کہیں مستعمل نہیں ہوا۔

سکھ لوگ عموماً لفظ "واہ گورو" کا استعمال بطور اسم ذات کرتے ہیں۔ اس کا ترجمہ ہے:۔
"عجیب استاد" یہ مرکب ہے۔ اصطلاح کے بعد اس کے معنی ذاتِ الٰہی سمجھے جاتے ہیں۔
وہ اکال پرکھ کہا کرتے ہیں اس کا ترجمہ ہے "وہ وجود جسے موت نہیں۔ لہٰذا یہ لَا یَمُوْت
کا ترجمہ ہے۔

بعض ہندو فرقے لفظ بے انت کو بطور اسم الٰہی سمجھتے ہیں اس کا ترجمہ لفظ لبد ہے
ایک سکھ مجھے سرہند ملا۔ وہ بالکل نئے دعوے کا شخص تھا۔ خود کو گیارھواں گورو
سمجھتا تھا۔ وہ گھر۔ گھمبیر کو اسم الٰہی بتلاتا تھا۔ گھر گھمبیر کا ترجمہ سمندر کی وہ گہرائی ہے جو انسان
کی دریافت سے باہر ہو یعنی ہندی زبان میں اُسے اتھاہ کہہ سکتے ہیں۔ یہ لفظ بھی گورو
گرنتھ صاحب میں آیا ہے۔ مگر بطور صفت اور یہ ظاہر ہے کہ اسم ذاتی اسے نہیں کہا جا سکتا۔
الغرض ان اسماء کا یہی حال ہے۔ جو بکثرت ہماری سماعت میں آتے ہیں۔
سند اور معنی کے لحاظ سے ہم پر یہ ثابت نہیں ہو سکا کہ کیا اَذَا نَزَلْتَهُ فِی کِتَابِكَ کی
شان ان پر صادق آتی ہے۔

ایک مسلمان کے لئے صرف انہی اسماء پر اکتفا کرنی چاہیئے جو قرآن مجید اور احادیث
رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے بطور روایت صحیحہ ثابت ہیں۔ طریق بے خطر اور صراط مستقیم یہی
ہے۔ ہم کو وَذَرُوا الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْ اَسْمَائِهٖ۔ کا حکم بھی ملا ہوا ہے۔ یعنی اس طریق
کو چھوڑ دو جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے اسماء میں الحاد اختیار کیا ہے۔

اس آیت پر غور کرتے ہوئے مجھے تو لفظ "خدا" کے استعمال میں بھی تامل ہونے لگا
ہے گو اس انکشاف سے پیشتر خود بھی ہزاروں جگہ اس کا استعمال ذاتِ الٰہی پر کرتا رہا ہوں
امید ہے کہ اس فصل کے مطالب پر غور کے بعد اہل ایمان صرف ان اسماء کو بطور اسماء
حسنیٰ استعمال کرنے پر اکتفا کریں گے۔ جو سند اور معنی کے لحاظ سے اللہ تعالیٰ کے لئے خاص
ہیں۔ دیگر اسماء کا استعمال نہ کرنا ہی داخل احتیاط اور لائق تعظیم رب الناس ہے۔

وَاللّٰهُ الْمُوَفِّقُ وَهُوَ یَهْدِیْ اِلٰی سَوَاءِ السَّبِیْلِ

---

# اسم اعظم کا بیان

واضح ہو کہ ابوجعفر طبری اور ابوالحسن اشعری اور ان سے مابعد کے چند اہل علم مثلاً ابوحاتم بن حبان اور قاضی ابوبکر باقرانی کا قول ہے کہ اسمائے حسنےٰ میں سے بعض کو بعض پر تفضیل دینا جائز نہیں۔ اسی سلسلہ میں بعض نے امام مالک کی طرف یہ منسوب کیا ہے کہ وہ قرآن مجید کے بعض حصہ کو بعض پر تفضیل دینا مکروہ سمجھتے تھے۔

یہ لوگ کہتے ہیں کہ جس روایت میں "اسم الاعظم" کے الفاظ وارد ہوئے ہیں۔ وہاں اعظم بمعنی عظیم ہے اور اللہ تعالیٰ کا تو ہر ایک نام ہی عظمت والا ہے۔ ابوجعفر طبری کا قول ہے کہ "اسم الاعظم" کی تعیین میں آثار مختلفہ موجود ہیں۔ میرے نزدیک تو وہ سب ہی صحیح ہیں۔ کیونکہ کسی روایت سے یہ پایا نہیں جاتا کہ یہی اسم سب سے بزرگ تر ہے اور اس سے بزرگ تر کوئی دوسرا ہے ہی نہیں۔ مطلب یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا ہر ایک نام ہی "اعظم" ہے یعنی عظیم ہے" ابن حبان کا قول یہ ہے۔

"روایات میں جس اعظمیت کا ذکر ہے اس سے مراد یہ ہے کہ اس دعا کے پڑھنے والے کو ثواب مزید ملتا ہے"

اسی امر کا اطلاق قرآن مجید کے متعلق بھی کیا جاتا ہے ————

بعض نے کہا، اسم اعظم سے مراد ہر ایک وہ اسم باری تعالیٰ ہے جسے بندہ اپنی دعا میں شامل کرتا۔ اور خود کو اسی کے معنی مستغرق کر دیتا ہے۔ بے شک یہی وہ حالت ہے جس پر قبولیت حاصل ہوتی ہے۔ اس قول کو امام جعفر الصادق اور جنیدؒ وغیرہما کی طرف منسوب کیا گیا ہے۔

بعض کا قول ہے کہ، اسم الاعظم کا علم صحیح اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ مخلوق میں سے کسی کو نہیں۔

اب رہ جاتے ہیں وہ علماء جنہوں نے اسم الاعظم کا تعین کیا ہے مگر اس تعین کرنے میں ان کے اقوال مختلف ہیں۔ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے ایسے (۱۴) اقوال ملے ہیں۔

اوّل:

اسم اعظم "ھُوَ" ہے۔ یہ قول امام رازی نے بعض اہل کشف سے نقل کیا ہے اور دلیل یہ کہ عظیم الشان کی بارگاہ میں کسی قول کو اس کی جانب منسوب کیا جاتا ہے تو یہ نہیں کہا جاتا کہ تو نے ایسا کہا ہے بلکہ کہا کرتے ہیں کہ انہوں نے ایسا کہا۔ آقا نے ایسا کہا۔ یعنی طریق ادب یہی ہے۔

دوم:

اسم اعظم "اللہ" ہے۔ یہی اسم ہے جس کا اطلاق کسی دوسرے پر نہیں کیا جاتا۔ اور یہی اسم ہے جس کی جانب جملہ اسماء کی صفت کی جاتی ہے۔

سوم:

اسم اعظم "اَللّٰهُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم" ہے۔ غالباً اس کی سند وہ حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا جو ابن ماجہ میں ہے کہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ان الفاظ میں دعا مانگی:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَدْعُوْكَ اللّٰهَ وَاَدْعُوْكَ الرَّحْمٰنَ وَاَدْعُوْكَ الرَّحِیْمَ وَاَدْعُوْكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا مَا لَمْ اَعْلَمْ۔

یہ سن کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ اسم اعظم انہی اسماء کے اندر ہے حافظ ابن حجر فرماتے ہیں کہ اس کی سند بھی ضعیف ہے، اور اس استدلال میں بھی تامل ہے۔

چہارم:

اسم اعظم اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ہے۔ یہ قول ترمذی کی حدیث

اسماء بنت یزید پر مبنی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کا نام اسم اعظم ان دو آیتوں کے اندر ہے
(الف) وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۔
(ب) سورۂ آل عمران کا آغاز۔ الٓمّٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۔

اس روایت کو نسائی کے سوا دیگر اصحاب السنن نے بیان کیا ہے۔ ترمذی نے روایت کو حُسن بتلایا ہے۔ لیکن ایک نسخہ میں حسن کی بجائے لفظ صحیح لکھا ہوا دیکھا گیا۔ صحیح ہونا قابل تامل ہے کیونکہ رُواۃ میں شہر بن حوشب بھی ہے۔

پنجم۔ اسم اعظم "اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" ہے۔ ابن ماجہ نے بروایت ابی امامہ حدیث بیان کی ہے کہ اسم اعظم قرآن مجید کی تین سُورتوں میں ہے یعنی بقرہ و آل عمران و سورہ طٰہٰ ۔

قاسم (جو ابو امامہ سے راوی حدیث ہے) کا قول ہے کہ میں نے قرآن مجید میں تلاش کی تو مجھے اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" ملا۔ جو ہر سہ سُورۃ میں ہے۔ امام رازی نے اسے قوی بتلایا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ یہ ہر دو اسماء وہ ہیں کہ عظمت ربوبیت پر دلالت جسقدر ان میں پائی جاتی ہے اُتنی دیگر اسماء میں نہیں۔

ششم: اسم اعظم "اَلْحَنَّانُ اَلْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۔

اس پورے فقرہ کو انس رضی اللہ عنہ کی حدیث سے امام احمد و حاکم اور ابو داؤد و نسائی نے روایت کیا ہے اور ابن حبان نے روایت کو صحیح بتلایا ہے۔

ھفتم: اسم اعظم "بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ" ہے

اسے ابو یعلی نے روایت کیا ہے سری بن یحییٰ سے اُنھوں نے قوم طے کے ایک شخص سے اور اس شخص کی تعریف بھی کی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ میں نے اللہ تعالی سے سوال کیا تھا کہ مجھے اسم اعظم دکھایا جائے۔ تب میں نے آسمان کے تاروں میں یہی اسم لکھا ہوا دیکھا۔"

ھشتم اسم اعظم ذُوالجلال والاکرام

ترمذی نے معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ کہتے ہوئے سنا۔ فرمایا تیرا کہنا قبول کر لیا گیا۔ اب اپنا سوال کرلے۔

امام رازی کہتے ہیں کہ الوہیت کیلئے جسقدر صفات معتبرہ ہیں یہ اسم ان سب پر شامل ہے۔ جلال میں جملہ صفاتِ سلبیہ آجاتے ہیں۔ اور اکرام میں جملہ اضافات ثبوتیہ۔

نہم اسم اعظم اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اس کو ابوداؤد و ترمذی و ابن ماجہ و ابن حبان و حاکم نے حدیث بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔ حافظ ابن حجر کہتے ہیں کہ سند کے لحاظ سے اس کو سب پر ترجیح ہے۔

دھم: اسم اعظم "رب رب" ہے

حاکم نے ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی حدیث سے روایت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ کا اسم اکبر رب ہے۔ ابن عباس سے بھی یہ روایت ہے۔

ابن ابی الدنیا نے عائشہ طیبہؓ سے روایت کی ہے کہ جب بندہ "یارب رب" کہتا ہے تب اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ہاں بندے اسوال کر تجھے عطا ہوگا۔ روایت ہذا کو مرفوعاً بھی روایت کیا ہے اور موقوفاً بھی۔

یازدھم۔ اسم اعظم دعائے ذوالنون علیہ السلام ہے؛

نسائی اور حاکم نے فضالہ بن عبید سے مرفوعاً روایت کی ہے کہ ذوالنون کی دعا شکم ماہی میں یہ تھی، لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ جب کبھی کسی مسلمان بندہ نے اس کے ذریعہ دعا مانگی تو قبول ہی فرمائی گئی۔

دوازدھم: اسم اعظم کی بابت فخر رازی نے امام زین العابدین سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ سے سوال کیا کہ ان کو اسم اعظم سکھلا دیا جاوے۔ تب انہوں نے خواب میں دیکھا۔

ھُوَ اللّٰہُ۔ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

سیزدھم: اسم اعظم جملہ اسماء حسنیٰ کے اندر مخفی ہے۔ اس کی تائید حدیث عائشہؓ سے ہوتی ہے جسے ابن ماجہ نے روایت کیا اور جس کا ذکر قول دوم میں ہوا۔ کیونکہ اس حدیث سے ظاہر ہے کہ صدیقہؓ نے بعض اسماء کا ذکر کر کے بِالْاَسْمَاءِ حسنیٰ کا لفظ بھی فرمایا تھا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ اسم اعظم انہی اسماء میں ہے جن سے تو نے دعا کی ہے۔

چہاردھم: اسم اعظم کلمہ "توحید" ہے۔ یعنی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ۔ یہ قول قاضی عیاض مالکی رحمۃ اللہ علیہ نے نقل کیا ہے۔

تمت

# الاسماء الحسنیٰ

| | | |
|---|---|---|
| ع۱ بڑا بخشنے والا | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | |
| ع۲ نہایت مہربانی والا | میرے اللہ اے مرے رحمٰن۱ | بخشدے یکقلم مرے عصیان |
| ع۳ بادشاہِ حقیقی | میرے حال تبہ پہ کرکے نظر | رحم کر یا رحیم۲ تو مجھ پر |
| ع۴ نہایت پاک | اے ملک۳ دوجہاں کے شاہنشاہ | دین و دنیا میں رکھ بعزت و جاہ |
| ع۵ سلامت و بے عیب | میرے قدوس۴ آپ رحمت سے | دِل مرا صاف کر کدورت سے |
| ع۶ امن دینے والا | تندرستی دے یا سلام۵ مجھے | ساتھ صحت کے رکھ مدام مجھے |
| ع۷ نگہبان | میرے مومن۶ مری اعانت کر | اے مہیمن۷ مری حفاظت کر |
| ع۸ غالب اور بے مثل | کر عزیز جہاں عزیز۸ مجھے | کر عطا عزت و تمیز مجھے |
| ع۹ کارساز | کارسازِ جہاں ہے تو جبار۹ | میرے بگڑے ہوئے بنا دے کار |
| ع۱۰ نہایت بزرگ | متکبر۱۰ ہے تو کبر تجھ کو سزا | مجھ کو کبر و غرور سے تو بچا |
| ع۱۱ اندازہ کرنیوالا | کر عطا حسن و خلق یا خالق۱۱ | ہمسروں میں کر افضل و فائق |
| ع۱۲ پیدا کرنیوالا | کر بری تہمتوں سے یا باری۱۲ | خلق میں نہ ہو ذلت و خواری |
| ع۱۳ صورت بنانیوالا | یا مصور۱۳ تو نیک صورت دے | نیک سیرت دے نیک طینت دے |
| ع۱۴ بخشنے والا | ہوں گنہگار بخش یا غفار۱۴ | الاماں تیرے قہر سے قہار۱۵ |
| ع۱۵ سب پر غالب | بخش وہاب۱۶ مجھ کو مال و منال | لطف سے اپنے کر دے مالا مال |
| ع۱۶ بہت دینیوالا | مجھ کو رزاق۱۷ بخش رزقِ حلال | تنگیٔ رزق کی مصیبت ٹال |
| ع۱۷ روزی دینے والا | بابِ رحمت تو کھول دے مجھ پر | میرے فتاح۱۸ مشکلیں حل کر |
| ع۱۸ کھولنے والا ۱۹ جاننے والا | علم دے یا علیم۱۹ اور عمل | رازِ مخفی تمام کر دے حل |
| ع۲۰ تنگ کرنے والا | زور و قوت دے مجھ کو یا قابض۲۰ | دشمنوں پر رہوں سدا قابض |
| ع۲۱ کشادہ کرنیوالا | مجھ پہ باسط۲۱ ہو تیرا احسانِ بسیط | تیرا لطف و کرم ہو سب پہ محیط |

دشمنوں کو مرے دکھا نیچا … تو ہی خافض[22] ہے اے مرے مولا
دونوں عالم میں مجھ کو یا رافع[23] … رکھ تو فرخندہ بخت خوش طالع
مجھ کو رکھ یا معز[24] عزت سے … باز رکھ یا مذل[25] ذلت سے
کر عطا یا سمیع[26] شنوائی … دے مجھے یا بصیر[27] بینائی
اے حکم[28] اتنا مجھے دے امکان … ہوں ترے حکم سے نہ روگردان
آئے یا عدل[29] جب عدالت پر … رحم فرمانا میری حالت پر
میں ہوں بندہ کمال زار و نحیف … لطف سے یا لطیف[30] کر دے لطیف
مجھ کو کر یا خبیر[31] واقف کار … تا کھلیں مجھ پہ سب ترے اسرار
مجھ کو دے یا حلیم[32] طبع حلیم … ہو عطا یا عظیم[33] خلق عظیم
بخش دے یا غفور[34] میرے قصور … اس جہاں سے مجھے اٹھا مغفور
غم سہوں دل پہ یا سرور کروں … شکر تیرا ہی یا شکور[35] کروں
اے خدائے زمن علی[36] و کبیر[37] … دونوں عالم میں رکھ مری توقیر
رکھ حفاظت سے یا حفیظ[38] مجھے … زار ہوں یا مقیت[39] قوت دے
کر مجھے یا حسیب[40] روز حساب … داخل خلد بے حساب و کتاب
دے مجھے یا جلیل[41] جاہ و جلال … کر کرم مجھ پہ اے کریم[42] کمال
کل حوادث سے یا رقیب[43] بچا … کر قبول اے مجیب[44] میری دعا
میرے واسع[45] مجھے دے خوشحالی … دولت و علم فارغ البالی
تو مجھے یا حکیم[46] حکمت دے … یا ودود[47] اپنی ہی محبت دے
دے مجھے یا مجید[48] مجد و علا … ہمسروں میں کر امجد و اعلیٰ
روز بعث و نشور یا باعث[49] … ہو نا میری نجات کا باعث
تو شہادت دے یا شہید[50] مجھے … راہ میں اپنی کر شہید مجھے
راہ حق پر چلا مجھے یا حق[51] … نہ پھروں دربدر کبھی نا حق

ع[22] نیچا کرنے والا
ع[23] اونچا کرنے والا
ع[24] عزت دینے والا
ع[25] ذلت دینے والا ع[26] سننے والا
ع[27] دیکھنے والا ع[28] حکم
دینے والا ع[29] انصاف
کرنیوالا ع[30] باریک بین
ع[31] خبردار ع[32]
بردبار ع[33] بزرگ
ع[34] بہت بخشنے والا۔
ع[35] قدر دان ع[36]
بلند مرتبہ ع[37] سب سے بڑا
ع[38] نگاہ رکھنے والا
ع[39] قوت پیدا کرنیوالا
ع[40] بہت حساب لینے والا
ع[41] بزرگ ع[42] بڑا سخی
ع[43] نگہبان ع[44] قبول
کرنیوالا ع[45] وسعت دینے والا
ع[46] دانا ع[47] دوست
رکھنے والا ع[48] بزرگی والا
ع[49] اٹھانے والا ع[50]
حاضر ع[51] ثابت الوجود

| | | |
|---|---|---|
| ع۵۲ کارساز | کام پورا کرا اے وکیل[۵۲] مرا | کوئی تجھ سا نہیں کفیل مرا |
| ع۵۳ قوت دینے والا | یا قوی[۵۳] مجھ کو تاب طاقت دے | زور دے یا متین[۵۴] ہمت دے |
| ع۵۴ زور آور ع۵۵ مددگار | یا ولی[۵۵] صاحب ولایت کر | فضل کو مجھ پہ اور عنایت کر |
| ع۵۶ سراہا گیا ع۵۷ گھیرنیوالا | کر مجھے یا حمید[۵۶] تو محمود | حمد سے تیری دل رہے خوشنود |
| ع۵۸ پہلی بار پیدا کرنیوالا | علم و عرفاں عطا ہو یا محصی[۵۷] | اچھی ہر ابتداء ہو یا مبدی[۵۸] |
| ع۵۹ دوبارہ پیدا کرنیوالا | قبر سے یا معید[۵۹] روز نشور | تو اٹھا مجھ کو مقبل و مغفور |
| ع۶۰ زندہ کرنے والا | مجھ کو یا محیی[۶۰] کر دے زندہ دل | دے مجھے اپنی یاد والا دل |
| ع۶۱ مارنے والا | دل میں پیدا نہ ہو خیال غیر | خاتمہ اے ممیت[۶۱] ہو بالخیر |
| ع۶۲ ہمیشہ زندہ رہنے والا | جبتک اے حی[۶۲] جاں رہے تن میں | تو ہی بس میہمان رہے تن میں |
| ع۶۳ ہمیشہ قائم رہنے والا | مرے قیوم[۶۳] رکھ مجھے دائم | دین احمد پہ محکم و قائم |
| ع۶۴ غنی ع۶۵ بزرگ | دل غنی کر غنا دے یا واجد[۶۴] | مجھ کو مجد و علا دے یا ماجد[۶۵] |
| ع۶۶ یکتا ع۶۷ اکیلا | تو ہے واحد[۶۶] پلائے وحدت | مست توحید رکھ بصد عزت |
| ع۶۸ بے پروا ۱۲۵ | یا احد[۶۷] شرک سے بچا مجھ کو | یا صمد[۶۸] کر دے بے ریا مجھ کو |
| ع۶۹ قدرت والا | قدرت کاملہ سے اے قادر[۶۹] | کر مجھے نفس پر مرے قادر |
| ع۷۰ قدرت ظاہر کرنیوالا | مقتدر[۷۰] کر مجھے وہ خوش تقدیر | مرے حق میں ہو خاک بھی اکسیر |
| ع۷۱ آگے کرنے والا | یا مقدم[۷۱] ہو جلد میرا کام | خیر و خوبی سے جس کا ہو انجام |
| ع۷۲ پیچھے ڈالنے والا | یا مؤخر[۷۲] نہ ہو اس میں تاخیر | بہتری کی جو ہو مری تدبیر |
| ع۷۳ سب سے اول | روز بعث و نشور یا اول[۷۳] | نام نیکوں میں ہو مرا اول |
| ع۷۴ سب سے آخر | ہو مرا وقت زیست جب آخر | کلمہ ہو زباں پہ یا آخر[۷۴] |
| ع۷۵ آشکارا | اپنے فضل و کرم سے یا ظاہر[۷۵] | کر مجھے سر غیب کا ماہر |
| ع۷۶ پوشیدہ | زنگ آلودہ ہے مرا باطن | صاف باطن عطا ہو یا باطن[۷۶] |
| ع۷۷ مالک ع۷۸ بہت بلند | اپنے بندوں میں کر مجھے عالی | اے مرے والی[۷۷] اور متعالی[۷۸] |

اپنے احسان و لطف سے یا برّ[79] / نیک کاروں میں مجھ کو شامل کر

کرلے مقبول توبۂ تائب / تو ہے توّاب[80] حاکم و غائب

میرے اعمال بد کا نام نہ لے / مُنتقم[81] مجھ سے انتقام نہ لے

یا عَفُوّ[82] درگذر گناہوں سے / دیکھنا رحم کی نگاہوں سے

رحم کر یا رؤف[83] رحمت کر / لطف و احسان کو عنایت کر

مالکُ المُلک[84] ملک و دولت دے / حشمت و جاہ و عزّ و صولت دے

بخش جاہ و جلال دے العام / اے مرے والی اور مُتعالی[85]

میرے مُقسط[86] ہے عدل تیرا کام / معدلت گستری ہو میرا کام

بخش دلجمعی مجھ کو یا جامع[87] / کر مجھے علم و فضل کا جامع

اے غنی[88] کر دے مجھ کو مستغنی / میرے مُغنی[89] مجھے بنا دے غنی

منع کر میرے دل کو عصیاں سے / تو ہے مانع[90] بچانا شیطاں سے

مجھ کو ضارّ[91] تو ضرر سے بچا / دین و دنیا کے شور و شر سے بچا

نفع پہنچا نا مجھ کو یا نافع[92] / تو ہے سارے جہان کا نافع

ظلمت جہل دُور کر یا نُور[93] / مجھ کو نور یقین سے کر معمور

میرے ہادی[94] دکھا وہ راہ ہدے / جس کے رہرو تھے انبیاء اولیا

انس دے مجھ کو فرض و سنّت سے / دُور رکھ یا بدیع[95] بدعت سے

تیرا لطف و کرم ہو یا باقی[96] / نہ رہے رنج کی بنا باقی

کر دے اپنے کرم سے یا وارث[97] / مجھ کو دین متین کا وارث

تو ہی ہے یا رشید[98] راہنما / ہر گھڑی مجھ کو نیک راہ دکھا

مشکلوں میں نہ ہو خطور مجھے / کر عطا صبر یا صبور[99] مجھے

میرے ماں باپ پر عنایت ہو / اقربا پر بھی چشم رحمت ہو

بخش کل اُمت محمد کو / نیک بندوں کے ساتھ بد کو

پڑھ نبی پر سلام اے دانش / نظم کر اختتام اے آتش

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین۔

ع۷۹ بڑا احسان کرنیوالا
ع۸۰ توبہ قبول کرنے والا
ع۸۱ درگزر کرنے والا
ع۸۲ بدلہ لینے والا
ع۸۳ بہت مہربان
ع۸۴ سارے جہان کا مالک
ع۸۵ بزرگی اور بخشنے والا
ع۸۶ انصاف کرنیوالا
ع۸۷ جمع کرنیوالا
ع۸۸ آسودہ ۱۲
ع۸۹ بے پرواہ کرنیوالا
ع۹۰ باز رکھنے والا۔
ع۹۱ ضرر پہنچانے والا
ع۹۲ نفع پہنچانیوالا
ع۹۳ روشن کرنیوالا
ع۹۴ راہ دکھانیوالا
ع۹۵ بے نمونہ کے پیدا کرنیوالا
ع۹۶ ہمیشہ رہنے والا۔
ع۹۷ بعد فنائے موجودات
باقی رہنے والا۔
ع۹۸ راہ نما ۱۲
ع۹۹ بُردبار ۱۲
تمت بالخیر ا

# سیرتِ سلمان یعنے

## حالاتِ مُبارکہ علّامہ قاضی محمد سُلیمان صاحب سلمان منصور پوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

مجھے اپنی زندگی میں بہت سے مبلّغین اسلام کو قریب سے دیکھنے کا موقع ملا ہے۔ ان حضرات کی ایمان افروز تقاریر دل نشین مواعظ اور پُر اثر خطبات کو سُن کر بظاہر یہی خیال پیدا ہوتا ہے کہ دین حق کی اشاعت کا قابل رشک فریضہ انجام دینے والی ان لائق احترام ہستیوں کی اپنی زندگیاں بھی اُسوۂ رسولؐ کی تقلید اور صحابہ کرام کی پاکیزہ سیرت کے اتباع کی آئینہ دار ہوں گی جن کے مبارک تذکرہ سے ان کی زبانیں ہر وقت تر رہتی ہیں۔ تاہم اس ضمن میں اپنے مشاہدہ کی رُو سے میں سمجھتا ہوں کہ ہمارے ہاں کے مبلّغ حضرات کو تین اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

مبلّغین کی پہلی قسم میں وہ لوگ شامل ہیں جو تبلیغ دین کے مقدس فریضہ کو ذریعہ معاش کے طور پر اختیار کرتے ہیں اور صرف انہی مجالس و تقاریب میں اپنی خطابت کے جوہر دکھانے کیلئے تیار ہوتے ہیں جہاں سے انہیں معقول "نذرانہ" پانے کی توقع ہو اور اس کے بغیر وہ کسی جلسہ وغیرہ میں جانے سے یا تو کھلا انکار کر دیتے ہیں یا ٹال مٹول سے کام لیتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ تبلیغ دین کو کمائی کا ذریعہ بنا لینے والے ان حضرات کی "پیدائش" میں کچھ دخل ہمارے معاشرہ کی اس غفلت کا بھی ہے جو اس نے دین کے بنیادی تقاضوں کے بارے میں اختیار کر رکھی ہے۔ ایک مسلم معاشرہ کے لئے لازم ہے کہ وہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ انجام دینے کی خاطر اپنے اندر ہمہ وقت مبلّغین کی ایسی جماعت موجود رکھنے کا انتظام کرے جو فکر و فاقہ سے آزاد ہو کر ساری اُمت کی جانب سے یہ فرض کفایہ ادا کرنے کیلئے سرگرم عمل ہے۔ لیکن معاشرہ کی اس غفلت سے ان لوگوں کی نفع اندوزی کا بھی کوئی جواز نہیں نکلتا جو تبلیغ دین کے کام کو کمائی کا دھندہ بنا لیتے ہیں۔ ایسے مبلّغین کے دل خلوص سے خالی ہو جاتے ہیں۔ وہ موقع ملنے پر لوگوں کے سامنے الفاظ کے طوطا مینا تو اُڑا سکتے ہیں لیکن وہ ان کے دل

مسخر کرنے سے قاصر رہتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ لوگ ان کے مواعظ کو محض لذت کی خاطر سنتے ہیں اور عبرت یا نصیحت کا کوئی نقش سامعین کے ذہنوں پر قائم نہیں ہوتا۔

دوسری قسم کے مبلغین وہ ہیں جو اپنی تقاریر کا معاوضہ تو ضرور لیتے ہیں لیکن اس معاملہ میں سودا بازی یا حرص و ہوس کی روش اختیار نہیں کرتے۔ جو کچھ بھی ان کی خدمت میں پیش کیا جائے وہ اس کو قبول کر لیتے ہیں مبلغین کی یہ قسم زر پرستی کے موجودہ ماحول میں مجھے لیسا غنیمت نظر آتی ہے۔

تیسری قسم ان عالی ظرف مبلغین حضرات کی ہے جو اپنی تبلیغ کا نہ کبھی معاوضہ طلب کرتے ہیں اور نہ کسی پیش کش کو قبول کرتے ہیں حتیٰ کہ سفر خرچ تک وصول نہیں کرتے۔ ان حضرات کی یہ بے نفسی اور یہ خلوص ان کے اعلیٰ کردار کا آئینہ دار ہے اور ظاہر ہے کہ ایک صاحب کردار مبلغ اپنی مختصر سی تقریر کے ذریعہ بھی تسخیر قلوب کا وہ شاندار کارنامہ سرانجام دیتا ہے جو کمائی کی خاطر تبلیغ کرنیوالوں کو طول طویل اور لچھے دار تقریروں کے ذریعہ کبھی ممکن نہیں ہو سکتا۔

مرحوم و مغفور جناب قاضی محمد سلیمان صاحب منصور پوری کو میں نے ایک ایسا ہی "صاحب کردار مبلغ اسلام" پایا۔

برصغیر کا وہ کون سا پڑھا لکھا مسلمان ہے جو قاضی صاحب موصوف کے اسم گرامی سے ناواقف ہے اور جس کی نظروں سے سیرت النبیؐ کے موضوع پر قاضی صاحب کی شہرہ آفاق جامع و مانع کتاب "رحمۃ للعالمین" نہیں گزری تین جلدوں پر مشتمل اس کتاب کے ایک ایک صفحہ پر محبت و عقیدت اور صحت و استناد کے بظاہر مختلف انداز جس طرح باہم شیر و شکر نظر آتے ہیں اسکی نظیر اُردو زبان میں شائع شدہ سیرت النبیؐ کی دوسری کتابوں میں کم ہی نظر آتی ہے چنانچہ عہد حاضر کے عظیم مفکر اسلام جناب مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی نے ایک مرتبہ یہ فرمایا تھا کہ اگرچہ اُردو میں سیرت النبیؐ کے موضوع پر بیشمار کتابیں شائع ہو چکی ہیں۔ تاہم ان کتب میں سے چند ہی ایسی ہیں جن کے اندر واقعات کی صحت بیان کا کماحقہ لحاظ رکھا گیا ہے اور ان چند کتب میں قاضی صاحب کی "رحمۃ للعالمین" سرفہرست ہے۔

تصنیف و تالیف کے علاوہ قاضی صاحب فریضۂ تبلیغ دین کی خاطر دینی جلسوں میں تقاریر کے لئے بھی تشریف لیجایا کرتے تھے۔ ان کی تحریر کی مانند ان کی تقریر بھی خلوص اور حقیقت سازی کے جوہر سے مرصع ہوتی تھی لیکن تقریروں کا معاوضہ طلب کرنا ان کے مذہب میں حرام

تھا۔ اُن کی اعلیٰ قابلیت اور علمی منزلت کی بنا پر ملک کے اطراف و اکناف سے آئے دن دینی جلسوں میں شرکت کی غرض سے انہیں دعوتیں موصول ہوتیں ایسی دعوتوں کو وہ جہاں تک ممکن ہو سکتا قبول فرماتے لیکن یہ فریضہ ہمیشہ بے مزد انجام دیتے حتیٰ کہ اس ضمن میں سفر خرچ تک وصول نہ فرماتے۔ انکا یہ ایثار اس لحاظ سے اور بھی قابل قدر ٹھہرتا ہے کہ قاضی صاحب کو اپنے عہدے کے رکھ رکھاؤ کے سبب ہمیشہ اعلیٰ درجہ میں سفر کرنا پڑتا تھا۔ آج سے ۳۰-۲۵ سال قبل جب روپیہ سونے کے بھاؤ تلتا تھا یہ قاضی صاحب ہی کا دل گردہ تھا کہ وہ محض تبلیغ کی خاطر اپنے مستقر سے دور دراز شہروں کا سفر اپنی گرہ میں سے ریل کے اعلیٰ درجہ میں کرتے اور کبھی داد یا صلہ کے طالب نہ ہوتے۔

قاضی صاحب ریاست پٹیالہ میں بعہدہ سیشن جج ملازم تھے اور انہوں نے اپنی تعیناتی کا طویل عرصہ بٹھنڈہ میں گزارا جدید علوم کے ساتھ ساتھ انہیں اسلامی دینی علوم پر پورا پورا عبور حاصل تھا نیز زبان عربی میں زبردست دستگاہ رکھتے تھے جس کا اندازہ ان کی بلند پایہ تصنیف سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔ بٹھنڈہ میں وہ التزام کیساتھ درس قرآن دیا کرتے تھے اس مبارک کام میں جس ذوق و شوق اور مستقل مزاجی کیساتھ سالہا سال تک انجام دیا وہ صرف اسی شخص کا حصہ ہے جو فریضۂ خدمتِ دین میں محض رضائے الٰہی کی خاطر ادا کرنے کا قائل ہو۔ جاڑا ہو یا گرمی، آندھی ہو یا برسات حاضرین کی تعداد کم ہو یا زیادہ قاضی صاحب کے درس قرآن کے معمول میں کبھی فرق نہ آتا تھا اور وہ ہر روز یکساں انہماک اور یکساں لگن کے ساتھ اس فرض کی انجام دہی جاری رکھتے تھے۔ چنانچہ یہ اسی مداومت کا نتیجہ تھا کہ قاضی صاحب نے اپنی بٹھنڈہ کی تعیناتی کے دوران قرآن کا دورہ سات مرتبہ مکمل کیا اور یہ موصوف کی ایسی خوش بختی تھی کہ اس پر جتنا بھی رشک کیا جائے کم ہے۔

جو حضرات تقسیم ملک سے قبل کی ریاستوں کے حالات سے واقف ہیں انہیں معلوم ہے کہ دیسی ریاستوں کے ملازمین اور ان کے اعلیٰ افسران کو ریاست کی جانب سے عموماً نہایت قلیل تنخواہ دی جاتی تھی البتہ راجوں مہاراجوں کی طرف سے اپنے اہلکاران اور افسران کو اس بات کی کھلی چھٹی تھی کہ وہ اپنی تنخواہ کی کمی کو رعایا سے زبردستی نذرانے یا رشوت

وغیرہ کی لوٹ کھسوٹ سے پورا کریں۔ قاضی صاحب بھی چونکہ ایک ریاست کے ملازم تھے لہٰذا سیشن جج ہونے کے باوجود ان کی تنخواہ کچھ زیادہ نہ تھی اس کے علاوہ انہیں اپنے عہدہ کی نسبت سے رکھ رکھاؤ، وضعداری اور مہمان نوازی کیلئے بھی اچھا خاصا خرچ کرنا پڑتا تھا وہ اگر چاہتے تو اپنے دوسرے ہم رتبہ ریاستی افسروں کی مانند اپنے نہایت اہم عہدہ کے ذریعہ اس زمانے میں بھی ہزاروں لاکھوں روپے بالائی آمدنی کے طور پر حاصل کر سکتے تھے لیکن قاضی صاحب اپنے اعلیٰ مومنانہ کردار کے باعث رشوت کی ایک پائی بھی وصول نہیں کرتے تھے اور محض تنخواہ کے رزق حلال میں اپنی گزر بسر کرتے تھے۔ ان کی بود و باش ایک وضعدار مگر دیانتدار مرد مومن کی شان رکھتی تھی جس میں وقار اور استغناء دونوں کا ایک حسین امتزاج نظر آتا تھا۔ مجھے یاد ہے کہ ایک مرتبہ قاضی صاحب کا ایک ہندو دوست قتل کے ایک ملزم کی سفارش کیلئے ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے درخواست کی کہ ملزم قطعاً بے گناہ ہے لہٰذا آپ براہ کرم اسے رہا کر وادیں۔ اس درخواست کیساتھ ہی اس ہندو دوست نے ایک بند لفافہ قاضی صاحب کی طرف بڑھایا۔ قاضی صاحب نے چونک کر پوچھا "اس لفافہ میں کیا ہے؟" ہندو دوست نے دبی زبان میں جواب دیا "یہ آپ کی مٹھائی ہے" قاضی صاحب سخت مضطرب ہو کر بولے "استغفر اللہ" آپ مجھے حرام کھلانا چاہتے ہیں" دوست غالباً زیادہ رغبت دلانے کیلئے بولا "اس میں چالیس ہزار روپیہ ہے قاضی صاحب! قاضی صاحب نے فوراً جواب دیا "حرام کی مقدار اگر زیادہ ہو تو یہ حلال نہیں ہو جاتا بلکہ مقدار بڑھنے کے ساتھ ہی حرام کی کراہت بھی بڑھ جاتی ہے لہٰذا اب میں اسے اور زیادہ مکروہ سمجھتا ہوں" دوست لاجواب ہو کر رہ گیا اور ایک مسلمان جج کی عظمت کردار کا گہرا نقش دل پر لئے ہوئے رخصت ہو گیا۔

قاضی صاحب سے میری پہلی ملاقات والد مرحوم حضرت مولانا محمد سلیمان صاحب رودوی کی وساطت سے ہوئی۔ قاضی صاحب کے والد محترم کیساتھ دوستانہ مراسم تھے اور اسی نسبت سے وہ مجھ پر بھی خاص شفقت فرمایا کرتے تھے۔ یہ میری خوش بختی ہے کہ قاضی صاحب کے مشفقانہ مراسم سے میں موصوف کی زندگی کے آخری لمحات تک فیضیاب رہا ہوں اور اس عرصہ کے دوران میں نے نہ صرف قاضی صاحب کے علم و فضل سے استفادہ کیا ہے بلکہ ان کے نیک مشورے اور عمدہ سلوک بھی ہمیشہ میرے شامل حال رہا ہے۔

ایک دفعہ میں مالیرکوٹلہ میں ایک تبلیغی جلسہ میں شرکت کے بعد واپس آرہا تھا۔ ریل کا سفر تھا راستے میں ایک اسٹیشن پر گاڑی رکی اور میں یونہی پلیٹ فارم پر اُتر آیا۔ اتنے میں کسی نے پیچھے سے آکر میرے کندھوں پر ہاتھ رکھ دیئے۔ یہ شفقت اور محبت کے ہاتھ تھے میں نے گردن گھما کر دیکھا تو اپنے عقب میں قاضی صاحب کو ایستادہ پایا۔ انہیں دیکھ کر میرا دل خوشی سے سرشار ہو گیا۔ شاید یہ بھی ایک مردِ مومن کی علامت ہے کہ اسکے وجودِ گرامی سے اُس پاس والوں کیلئے ہمیشہ راحت و مسرت کی شعاعیں پھوٹا کرتی ہیں میرے ابا جانؒ مردِ مومن (ولی اللہ) کی پہچان کشف و کرامات سے نہیں بلکہ فرمایا کرتے تھے کہ اذا راؤ ذکر اللہ۔ (جب چہرہ پر نظر ڈالے تو خدا یاد آجائے) یہ کھلی نشانی قاضی پر پوری اترتی تھی۔ بہر حال مجھے یاد ہے کہ قاضی صاحب نے مجھے از راہِ ذرہ نوازی یہ نصیحت فرمائی کہ "آپ درس قرآن دیا کریں"۔ قاضی صاحب تو یہ نصیحت فرما کر رخصت ہو گئے لیکن میں تا دیر ان کے ارشاد کے قابلِ عمل پر غور کرتا رہا۔ میں اس زمانے میں بالکل نوعمر تھا۔ میرے ذہن میں بار بار خیال آتا تھا کہ درس قرآن کا عظیم کام تو انہی بزرگوں کے لئے زیبا ہے جو علم و فضل کے ساتھ ساتھ عمر میں بھی مجھ سے آگے ہیں بھلا مجھ سا طفلِ مکتب اس کارِ عظیم کا بیڑا کیونکر اُٹھا سکتا ہے؟ لیکن میں اسے قاضی صاحب ہی کی ایک کرامت سمجھتا ہوں کہ ان کی مبارک تحریک سے میرے ذہن میں آخر کار خود اعتمادی کا جذبہ غالب آیا اور میں نے اللہ تعالیٰ پر توکل کرکے اپنی نوعمری ناتجربہ کاری اور کم علمی کے باوجود اس مبارک کام کا آغاز کر دیا اور قاضی صاحب کی دعاؤں کی برکت سے بفضلہٖ درس قرآن کا یہ سلسلہ کسی نہ کسی شکل میں تاہنوز جاری ہے خدا کرے اس کی توفیق مجھ بندہ ناچیز کو اپنی زندگی کے آخری لمحہ تک حاصل رہے۔

قاضی صاحب کو مبداءِ فیض نے فہم و فراست سے بھی حصہ وافر عطا کیا تھا۔ چنانچہ وہ پیچیدہ مسائل کو عام فہم انداز میں سلجھانے کا خاص ملکہ رکھتے تھے۔ میرے ایک تایا زاد بھائی مولوی شریف الدین صاحب تھے۔ وہ ایک سیدھے سادے آدمی تھے انہوں نے ایک مرتبہ حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ سے اس حدیثِ نبوئی کی وضاحت کی درخواست کی جس میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ہے کہ اختلاف امتی رحمۃ (میری اُمت کا اختلاف باعث رحمت ہے) مولوی شرف الدین کا سوال تھا کہ آخر اختلاف کس طرح باعثِ رحمت ہو سکتا ہے جبکہ ہر نظریہ ظاہر انتشار اور فرقہ بندی کی علامت ہے۔ مولانا ثناء اللہ صاحب نے اس سوال کا جو ابدیا وہ میرے بھائی صاحب کی ذہنی سطح سے قدرے بلند تھا لہٰذا یہ ان کی سمجھ میں نہ آیا۔ قاضی صاحب کو یہ معلوم ہوا تو انہوں نے مولوی شرف الدین صاحب کو

کہلا بھیجا کہ مولوی ثناء اللہ صاحب تو معروف آدمی ہیں آپ کسی روز میرے پاس تشریف لائیں۔ میں آپ سے اس مسئلہ پر گفتگو کروں گا۔ چنانچہ مولوی شرف الدین صاحب قاضی صاحب کے ہاں پہنچے حسن اتفاق سے میں بھی اس مبارک مجلس میں موجود تھا۔ قاضی صاحب نے بڑی وضاحت کیساتھ اس حدیث کا اصل نقشہ بیان کیا۔ قاضی صاحب کے جواب کا خلاصہ یہ تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں لفظ اختلاف فرمایا ہے نہ کہ لفظ مخالفت۔ باہمی مخالفت کا جذبہ یقیناً باعث رحمت نہیں ہوسکتا کیونکہ مخالفت انتشار اور عداوت کی علامت ہے لیکن اس سے اختلاف مبّرا ہے۔ مخالفت دھند ہوتی ہے اور اس کی تہ میں منفی جذبہ کارفرما ہوتا ہے اسکے برعکس اختلاف کے پیچھے خیرخواہی کا تعمیری جذبہ ہوتا ہے جو سراسر ایک نیک ذہن کی پیداوار ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب دو یا دو سے زیادہ نیک لوگ کسی بات یا مسئلہ پر اختلاف کا اظہار کرتے ہیں تو اس مسئلے کے بہت سے ایسے پوشیدہ اور دادجھل پہلو بھی نگاہوں کے سامنے آجاتے ہیں جنکی طرف پہلے کسی کی نگاہ نہیں جاتی۔ قاضی صاحب نے فرمایا کہ اس قسم کے اختلاف کی بدولت ہی مختلف دلائل سامنے آتے ہیں جن کی بنا پر فرامین نبویؐ کا بنظر غائر مطالعہ کرنے کا موقع ملتا ہے پھر آپ نے اپنے موقف کی تائید کیلئے یہ حدیث نبویؐ سنائی لخلوف فم الطیب عند اللہ من ریح المسک (ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک روزہ دار مسلمان کے منہ کی بو کستوری کی خوشبو سے زیادہ پیاری ہے) قاضی صاحب نے فرمایا کہ اس حدیث کی تشریح میں ہمارے محدثین نے محض اختلاف رائے کی بنا پر نئے نکتے پیدا کئے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ چونکہ اللہ تعالیٰ کو روزہ دار کے منہ کی بو بہت ہے اس لئے روزہ دار کو روزہ کھولنے سے پیشتر مسواک کرنے سے پرہیز کرنا چاہیئے کیونکہ مسواک سے وہ بو ختم ہوجائے گی جو اللہ کو محبوب ہے کچھ دوسرے محدثین اس حدیث سے یہ مطلب اخذ کرتے ہیں کہ چوں کہ روزہ دار کے منہ میں یہ بو عموماً دوپہر کے بعد پیدا ہوتی ہے لہٰذا دوپہر سے پہلے پہلے مسواک کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں لیکن فقہا کے ایک گروہ نے یہ رائے ظاہر کی ہے کہ اس حدیث کا منشا زیادہ تر ایک روزہ دار کی اطاعت شعاری کو اللہ تعالیٰ کے ہاں پسندیدہ ٹھہراتا ہے اور روزہ دار کو یہ یاد کراتا ہے کہ تمہاری بھوک اور پیاس کا اضطراب حتیٰ کہ اسکے سبب سے تمہارے منہ میں پیدا ہو ہوجانیوالی بُو بھی اللہ تعالیٰ کو تمہارے جذبۂ اطاعت کی بنا پر بہت پسند ہے۔ اس بُو کو باقی رکھنا روزہ دار پر لازم نہیں ہے بلکہ اس ضمن میں اس حدیث نبویؐ کو بھی پیش نظر رکھنا چاہیئے جس میں حضور نبی اکرمؐ نے مسواک کرنے کی بلا استثنا تائید فرمائی ہے۔ اس مثال کے ذریعہ قاضی صاحب

نے مولوی شرف الدین صاحب پر یہ واضح کیا کہ فقہا کا یہی وہ علمی اختلاف ہے جسے نبی کریمؐ نے باعث رحمت فرمایا

علم حدیث کی مانند علم تفسیر پر بھی قاضی صاحب کو پورا پورا عبور حاصل تھا اس ضمن میں مجھے اپنے استاذ محترم مولانا ابوالخیر خیرالدین احمد صاحب سرسویؒ کی ایک روایت یاد آتی ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ ایک مرتبہ قاضی صاحب مرحوم نے اپنے ہاں چند علما کو کھانے پر مدعو کیا۔ مدعوئین میں بھی شامل تھا اس محفل میں بہت سے علمی مسائل پر گفتگو ہوتی اور اس کے دوران قاضی صاحب نے سورۂ یوسف کی یہ آیت پڑھی وَھَمَّ بِھَا لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْھَانَ رَبِّہٖ ط - قاضی صاحب نے فرمایا کہ اسکے ترجمہ اور تفسیر کیلئے مفسرین اور مترجمین نے مختلف انداز اختیار کئے ہیں اور کچھ تراجم اور تفاسیر ایسی بھی ہیں جن کے مطالعہ سے خدا کے ایک نبی کی شان مجروح ہوتی نظر آتی ہے۔ قاضی صاحب نے خیال ظاہر کیا کہ ایسے تراجم اور تفاسیر میں غالباً اسرائیلی روایات کی دخل اندازی ہوگئی ہے انہوں نے فرمایا کہ میرے نزدیک اس آیت کا ترجمہ یہ ہونا چاہیئے کہ وہ عورت امراۃ العزیز اپنے اصرار (ترغیب گناہ) پر اڑی رہی اور وہ (حضرت یوسفؑ) اپنے انکار پر اڑے رہے اگر حضرت یوسف نے خدا کی برہان کو نہ دیکھا ہوتا (تو اس کا ارادہ کر سکتے تھے) اور حقیقت یہ ہے کہ اس ترجمہ کی صورت میں نہ صرف یہ کہ ذہن میں کوئی الجھن پیدا نہیں ہوتی بلکہ نبی کا کردار آئینہ کی طرح بے داغ نظر آتا ہے۔

جیسا کہ بیان کر چکا ہوں۔ قاضی صاحب ریاست پٹیالہ کے ملازم تھے دوسرے راجاؤں کی مانند پٹیالہ کے راجہ کے دربار میں بھی حاضری کے کچھ آداب مقرر تھے جو توحید پرست طبائع کیلئے گراں تھے خصوصاً راجہ کے سامنے حاضری کے موقع پر کورنش وغیرہ بجالانا اور اس قسم کی دوسری حرکات و افعال کسی ایسے شخص کے لئے ممکن نہیں ہو سکتے تھے جو ایک خدائے واحد پر ایمان رکھتا ہو اور اس کے حضور سجدہ ریز ہونے کے بعد کسی اور ہستی کے سامنے سر نیاز خم کرنے کو گناہ سمجھتا ہو قاضی صاحب ماشاءاللہ ایک اعلیٰ درجے کے موحد مسلمان تھے اور ان کے عقائد کا علم خود راجہ کو بھی تھا۔ قاضی صاحب کی خدا ترسی عدل و انصاف اور راستی سے راجہ اس درجہ متاثر تھا کہ اس نے قاضی صاحب کو کبھی ان کے عقائد کے منافی درباری آداب کی پابندی کے لئے مجبور نہ کیا۔

میرے ایک محب دیرینہ جناب سید بشیر احمد صاحب جو تقسیم ملک سے قبل ریاست پٹیالہ بغرض تعلیم رہائش پذیر تھے اور آجکل ملتان میں مقیم ہیں انکا بیان ہے کہ ایک دفعہ پٹیالہ کے راجہ ولایت

لوٹے اور ان کے استقبال کیلئے عمائدین ریاست اسٹیشن پہنچے تو مجھے خیال آیا کہ چل کر دیکھیں کہ اس موقعہ پر قاضی محمد سلیمان صاحب جیسا موحد، راجہ کے روبرو کس طرز عمل کا مظاہرہ کرتا ہے اس خیال سے جب میں اسٹیشن پر پہنچا تو دیکھا کہ قاضی صاحب استقبال کے لئے آنیوالے دوسرے عہدیداران اور معززین کی قطار سے ذرا ہٹ کر کھڑے ہیں۔ راجہ صاحب جب گاڑی سے اُترے تو استقبال کے لئے آنیوالے تمام لوگ حسب معمول رکوع میں جا کر کورنش بجا لانے لگے لیکن قاضی صاحب بدستور استغناء کی تصویر بنے اپنی جگہ پر کھڑے رہے۔ پھر میں نے یہ دیکھا کہ راجہ صاحب دوسرے لوگوں کے سلام وصول کرتے ہوئے جونہی قاضی صاحب کے قریب آئے اور ان کی نظر قاضی صاحب پر پڑی تو راجہ صاحب خود آگے بڑھ کر قاضی صاحب سے بغلگیر ہو گئے۔ یہ عجیب منظر دیکھ کر میں بہت حیران ہوا اور اس روز سے میرے دل میں قاضی صاحب کی قدر و منزلت اور بھی بڑھ گئی اور میں نے سوچا کہ قاضی صاحب نے اپنے رزق اور اپنی دنیا کے لئے خدا پرستی کے اصول کو توڑنے سے پرہیز کیا۔ اسطرح بندوں کی بندگی سے انہوں نے خود کو بچائے رکھا جس کا نتیجہ یہ ہونا چاہئے تھا کہ بندے خدا کے اس نیک بندے کے گرویدہ ہو گئے۔ سبحان اللہ! یہ اس کی دین ہے جسے پروردگار دے۔

اس طرح ایک معتبر راوی نے بیان کیا کہ جن مبارک ایام میں قاضی صاحب مدینہ طیبہ میں قیام پذیر تھے ان دنوں کا واقعہ ہے کہ ایک روز قاضی صاحب مسجد نبوی سے نماز پڑھ کر نکل رہے تھے اور آپ کے ہمراہ مسجد نبوی کے امام صاحب بھی باتیں کرتے ہوئے آرہے تھے کہ مسجد کے دروازہ پر پہنچے جہاں نمازیوں کی جوتیاں پڑی ہوتی ہیں۔ اس جگہ پر امام صاحب نے بڑھ کر قاضی صاحب کی جوتیوں کو اپنے ہاتھ سے سیدھا کر دیا اور انہیں قاضی صاحب کے سامنے رکھ دیا۔ قاضی صاحب نے تیزی سے امام صاحب کے ہاتھوں کو پکڑا اور کہا کہ ہیں یہ آپ کیا کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بہت بلند مقام عطا فرمایا ہے۔ جواباً امام صاحب نے آنکھوں میں آنسو لیکر فرمایا کہ "آپ کو اس بات کا علم نہیں ہے کہ میں ایسا کس کے حکم سے کر رہا ہوں۔ فرمایا کہ رات خوش بختی سے مجھے سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کی سعادت حاصل ہوئی اور مجھے عالم رویا میں آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ دیکھو! محمد سلیمان میرا اپنا مہمان ہے اس کی ہر طرح سے عزت کرنا۔

"رحمۃ للعالمین" کی اصل مقبولیت { قارئین کرام اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ آج کل پروپیگنڈے اور اشتہار بازی کا زمانہ ہے اس میں

سرمایہ دار قسم کے لوگ جیس رّدی سے رّدی چیز کو بھی چلانا چاہتے ہیں۔ اپنی دولت کے بل بوتے پر اشتہارات کے ذریعے اسے مقبول عام بنا دیتے ہیں حتیٰ کہ اسے لوازم حیات سمجھا جانے لگتا ہے مگر رحمۃ اللعالمین کی مقبولیت میں کسی اشتہاری بازی کا دخل نہیں ہے۔ اس اجمال کی تفصیل مجھے اس واقعہ سے معلوم ہوئی کہ جس زمانہ میں اس کتاب کو شائع کیا گیا۔ اس زمانہ میں کئی بڑے بڑے تاجر کتب ادارے موجود تھے۔ مگر مصنف نے پٹیالہ کے ایک غیر معروف شخص خلیفہ شیخ ہدایت اللہ صاحب دروازہ عطر والا، ایسے شخص کا انتخاب کیا جو کہ اس فن سے بھی ناواقف تھے۔ انہوں نے اپنے کئی احباب سے ذکر کیا کہ میرے دفتر میں ایسے متعدد خطوط موصول ہوئے جن میں ایک ہی مضمون تحریر ہے اور وہ یہ ہے کہ ہم نے رحمۃ للعالمین نامی کتاب تا حال نہیں دیکھی اور نہ ہی اسکا اشتہار نظر سے گزرا ہے۔ بلکہ رات خواب میں آقائے کل سید الرسلؐ کی زیارت ہوئی اور آپ نے عالم خواب میں یہ حکم دیا کہ پٹیالہ کے اس پتہ پر خط لکھ کر "رحمۃ للعالمین" نامی کتاب طلب کرو۔ اور اس کا مطالعہ کرو۔ اس لئے ہم یہ خط لکھ رہے ہیں۔ اللہ اکبر! یہ نصیب اللہ اکبر، لوٹنے کی جائے ہے۔ اس کتاب کا اشتہار مصنف کا خلوص اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے والہانہ محبت بلکہ عشق تھا۔ آپ نے یہ کتاب بلکہ یوں کہنا چاہیئے کہ ایک ایک لفظ اس اقلیا طا ور احتمام سے رقم کیا ہے کہ آپ بعد از نماز تہجّد باوضو اور رو بقبلہ ہو کر خشوع اور خضوع سے اس کی نگارش کی توفیق مانگ کر لکھا کرتے تھے۔ اس فعل کو انہوں نے آخر تک جاری رکھا۔ بقول علامہ اقبالؒ ؎ کچھ ہاتھ نہیں آتا ہے آہِ سحر گاہی۔

یہ اسی آہ سحر گاہی کا اثر ہے کہ ایک ایک لفظ دل میں اُترتا چلا جاتا ہے اور بیسا اوقات پڑھنے کے دوران قاری کی آنکھیں ڈبڈبا جاتی ہیں۔ قارئین کرام میں سے اکثر حضرات نے رحمۃ للعالمین کا انگریزی ترجمہ پڑھا ہوگا جو پاکستان ٹائمز میں مسلسل طبع ہوتا رہا ہے (۶۱-۶۰-۱۹۵۹ء) اس ترجمہ کا شرف مصنف کے اکلوتے فرزند بقول الولد سرلابیہ جناب قاضی عبد العزیز مرحوم کو حاصل ہوا۔ انہوں نے بھی اس ترجمہ کے دوران سنّت اولیٰ کو ملحوظ رکھا۔ اس حقیقت کا انکشاف جناب میجر جنرل غلام عمر صاحب (قاضی صاحب کی نواسی کے شوہر) نے کیا جو کہ خود بھی اس ترجمہ میں کسی حد تک ان کے شریک کار رہے۔ انہوں نے ان دنوں جب وہ کوئٹہ میں کرنل کے عہدہ کی ذمہ داریوں کو سنبھالے ہوئے تھے فرمایا کہ "ماموں جان" قاضی عبدالعزیز صاحب بعض دفعہ ایک سے زیادہ الفاظ پر غور کرنا شروع کرتے

کہ یہاں ترجمہ کے لئے کون سا لفظ موزوں رہے گا۔ خود غور کرنے کے علاوہ مجھ سے بھی مشورہ طلب کرتے۔ مگر آخری فیصلہ کن عمل یہ ہوتا کہ وہ باوضو ہو کر اللہ سے دعا کرتے کہ یا اللہ مجھے وہ لفظ کہنے کی توفیق دے جو تیرے نزدیک موزوں تر اور مؤثر تر ہو۔"

آخر میں ایک امر واقعہ کا ذکر میں ضرور خیال کرتا ہوں کہ قاضی صاحب اپنے بزرگ و برتر مولیٰ کی خدمت میں اکثر یہ دعا مانگا کرتے تھے کہ اے مولا مجھے ایسے وقت اپنے حضور بلانا جب میں دنیا کی ہر قسم کی آلائشوں سے پاک ہوں۔"

چنانچہ واقف حال حضرات کو بخوبی علم ہوگا کہ مولا کریم نے اپنے نیک بندے کی اس دعا کو شرف قبولیت بخشا اور ان کو اس وقت اپنے پاس بلایا جب وہ حج بیت اللہ سے واپس لوٹ رہے تھے اور جہاز پر سوار تھے۔ اس موقعہ پر ہر قسم کی روحانی آلائشوں سے تو پاک تھے ہی۔ دنیاوی مال و متاع بھی ان کے پاس موجود نہیں تھا۔ ان کا جنازہ ایک معروف دینی خاندان غزنویہ کے چشم و چراغ مولانا اسمٰعیل غزنوی مرحوم نے پڑھایا اور مرحوم کا جسد مبارک سمندر کی پاک و شفاف لہروں کے سپرد کر دیا گیا۔ ع مری عمر رواں آب رواں معلوم ہوتی ہے۔
اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ط (رسلمان)

تحریر
حکیم محمد عبداللہ صاحب (جہانیاں)

# ندائے سلمان!

اے آسماں کے تارو! نام خدا پکارو
دشت و جبل پکارو ارض و سما پکارو

جنگل کے سب پکھیرو تحمید گا رہے ہیں
خاموش کیوں ہو انساں جاگو صدا پکارو

جو دل میں بس رہا ہے جاری ہو وہ زباں پہ
پیارے کا نام پکارا ہے دل کشا پکارو

ذکرِ خدا سے غفلت ہے مانعِ محبت
لیل و نہار بولو۔ صبح و مسا پکارو

ہونا پڑے گا چپ ہی زیرِ زمیں جا کر
منہ میں زباں ہو رکھتے نام خدا پکارو

آئے ہو اس جہاں میں دینے کو تم گواہی
اے اہلِ صدق بولو۔ اہلِ صفا پکارو

تقدیرِ کبریا کی تقدیس ذوالمنن کی
وقتِ الم پکارو۔ حینِ دعا پکارو

اب زاویوں کو چھوڑو خلوت کدوں کو توڑو
ہاں چار سو میں حق کو بہرِ رضا پکارو

دعوت نجات کی ہے اسلام سب کو دعوت
یہ بے حساب بولو، بے انتہا پکارو

کانوں میں سب کے ڈالو پیغام مصطفےٰ کا
افراد کو سناؤ۔ قوموں کو جا پکارو

جو یک دل و زباں ہیں وہ کیوں ہوں مہر بر لب
سلمانِ خستہ دل کی سن لو صدا پکارو

# نعت

پیدا ہوئے محمدؐ عالم تمام چمکا
حقّ صریح چمکا صدق دوام چمکا

روشن ہوئے براہیں واضح ہوئے دلائل
جب نیّرِ رسالت بر خاص و عام چمکا

اہلِ کتاب و مشرک محتاجِ بیّنہ تھے
حجّت ہوئی مکمّل مہرِ انام چمکا

بطحا کا ذرّہ ذرّہ انجم بنا فلک کا
مصر اور ہند و ایران، اسپین و شام چمکا

چمکا وہ نورِ عالم سردارِ ولدِ آدمؑ
چشمانِ حورِ عین پر جس کا ہے نام چمکا

مقدم سے اس کے کعبہ ہے رشکِ طورِ سینا
اسود ہوا مجلّٰے بیت الحرام چمکا

غارِ حرا میں چھپ کر چرخِ بریں پہ چڑھ کر
ارض و سما پہ یکسر وہ نورِ عام چمکا

تکبیر اور اذاں میں روشن ہے نام اس کا
قطبین و استوار پر اس کا کلام چمکا

اے مشتِ خاک تیرا چمکا نصیب اعلیٰ
وہ ماہِ خاتمیت تجھ پر تمام چمکا

اس شوق میں کہ لیں گے نعلینِ پاک سر پہ
الماس جگ مگایا روئے رخام چمکا

شانِ محمدیؐ سے اندھے ہیں اہلِ ظلمت
وہ نورِ حق ہے جس سے دار السلام چمکا

تعلیمِ مصطفےٰ نے تجھ کو کیا منوّر
بختِ سیاہ تیرا اے عقلِ خام چمکا

روحِ حیاتِ سلماں حُبِّ نبی ہے یا رب
نورِ یقین عطا کر، فوق المرام چمکا